More Books Visit : www.iqbalkalmati.blogspot.com

مسئلہ: شرعی یا طبعی ضرورت کے لئے جب معتکف مسجد سے باہر چلا جائے تو حتی الامکان ایسی جگہ رفع حاجت کرے جو قریب ہو۔ مثلاً معتکف کا گھر دور ہے اور کسی بے تکلف دوست کا گھر قریب ہے یا خود معتکف کے دو گھر ہیں ایک قریب دوسرا بعید یا مسجد کے قریب سرکاری بیت الخلا ہے، یا مسجد سے متصل مسجد کا کوئی بیت الخلا بنا ہوا ہے تو ان میں سے جو بیت الخلا قریب ہو اسی میں رفع حاجت کرنی چاہیے البتہ اگر قریب والی جگہ سے طبعیت مانوس نہ ہو جس کی وجہ سے رفع حاجت پوری نہ ہوتی ہو خواہ بہ تقاضائے طبیعت یا دوسرے آدمی کو تکلیف ہوتی ہو، پردہ کرانا پڑتا ہے یا اور کوئی دشواری ہے تو دور جگہ جہاں یہ دشواری نہ ہو چلے جانا جائز ہے۔ (شامی)

مسئلہ: معتکف کو حاجت طبعیہ سے فارغ ہوتے ہی اپنی مسجد میں آجانا چاہیے، بلا وجہ وہاں ٹھہرے رہنا جائز نہیں۔ (شامی)

مسئلہ: معتکف کی ریح خارج ہونے لگے اگر ممکن ہو تو اس کو مسجد سے باہر جا کر خارج کرے اگر بلا اختیار مسجد ہی میں خارج ہو جائے تو بھی مضائقہ نہیں معذور ہے۔ (امداد الفتاوی)

ISLAMIC BOOKS HUB

More Books Visit : www.iqbalkalmati.blogspot.com

# اعتکاف میں فوری حاجات پیش آنے کا بیان

## حاجات ضروریہ کی تعریف

معتکف کو اچانک کوئی ایسی شدید ضرورت پیش آجائے کہ جس کی وجہ سے اسے اعتکاف گاہ چھوڑنا پڑ جائے ایسی باتوں کو حاجات ضروریہ کہتے ہیں۔ (مراقی الفلاح)

مثلاً مسجد گرنے لگے اور معتکف کو دب جانے کا خطرہ ہو جائے یا ظالم حاکم گرفتار کرنے آجائے یا ایسی شہادت دینا ضروری ہو گیا کہ جو شرعاً معتکف کے ذمہ واجب ہے کہ مدعی کا حق اس کی شہادت پر موقوف ہے دوسرا کوئی شاہد نہیں ہے اگر معتکف گواہی نہ دے تو مدعی کا حق فوت ہو جائے گا یا کوئی آدمی یا بچہ پانی میں ڈوب رہا ہے، آگ میں گر پڑا ہے یا خطرہ ہے یا سخت بیمار ہو گیا ہے یا گھر والوں میں سے کسی کی جان، مال، آبرو کا خطرہ ہے یا جنازہ آگیا ہے اور جنازے کی کوئی نماز نہیں پڑھاتا یا جہاد کا عام حکم ہو گیا اور جہاد میں شریک ہونا فرض عین ہو گیا یا کسی شخص نے زبردستی ہاتھ پکڑ

ISLAMIC BOOKS HUB

More Books Visit : www.iqbalkalmati.blogspot.com

کر باہر کھڑا کر دیا یا جماعت کے نمازی سب چلے گئے، اب مسجد میں جماعت کا انتظام نہ رہا اس قسم کی سب حاجات ضروریہ کہلاتی ہیں، اکثر صورتوں میں اعتکاف ترک کرنا فرض اور واجب ہو جاتا ہے اور اعتکاف چھوڑنے کا گناہ بھی نہیں ہوتا۔ (کذافی کتب الفقہ)

رہا اس اعتکاف کو چھوڑنے سے اعتکاف کا فاسد ہو جانا تو اس کا حکم اعتکاف کے مفسدات میں گزر چکا ہے وہاں دیکھ لیں۔

## اعتکاف کی جگہ کے مسائل

ذیل میں جو مسائل لکھے جا رہے ہیں مردوں کے لئے ہیں، عورتوں کے متعلق جو مخصوص مسائل ہیں وہ صفحہ ۵۶ پر ملاحظہ فرمائیں۔

معتکف کو اعتکاف میں بیٹھنے سے پہلے یہ دیکھ لینا چاہیے کہ وہ اعتکاف کی تین قسموں واجب، مسنون اور مستحب میں سے کونسا اعتکاف کرنا چاہتا ہے اور جس مسجد میں بیٹھنا چاہتا ہے وہ اس مسجد میں درست ہوتا ہے یا نہیں؟

مسئلہ: مسنون اور واجب اعتکاف کے لئے ایسی مسجد ہونا ضروری



ISLAMIC BOOKS HUB

More Books Visit : www.iqbalkalmati.blogspot.com

مسئلہ: مسجد کا تمام احاطہ عُرفاً مسجد ہی کہلاتا ہے لیکن اعتکاف کے بیان میں جہاں مسجد کا لفظ آتا ہے اس سے مراد وہی جگہ ہوتی ہے جہاں تک سجدہ کرنے اور نماز پڑھنے کے لئے مقرر کی گئی ہے۔ یعنی مسجد کا اندرونی حصہ برآمدہ اور صحن۔ اس کو اس طرح سمجھ لیں کہ مسجد میں جس جگہ آپ وضو نہیں کرسکتے، جنابت کی حالت میں وہاں نہیں جاسکتے وہ جگہ مراد ہے، عموماً جہاں تک مسجد کا صحن کہلاتا ہے۔ وہاں تک مسجد کی حد ہوا کرتی ہے۔ (بحرالرائق)

## معتکف کو مسجد کے اِن مقامات پر جانا جائز نہیں

مسئلہ: صحن مسجد کے علاوہ جتنی جگہ مسجد کی دوسری ضرورتوں کے لئے مقرر کی ہوئی ہے مثلاً وضو کرنے کی جگہ، وضو کی ٹونٹیاں، نالیاں، وضو کے لئے بیٹھنے کی جگہ، غسل خانے، امام و مؤذن کا حجرہ، جنازہ گاہ، جو دالان علاوہ نماز پڑھنے کے کسی دوسری نیت سے بنائے گئے ہوں، اسی طرح سہ دریاں، تہہ خانے، بچوں کی تعلیم گاہ مسجد کا صدر دروازہ یا کوئی دوسرا دروازہ جہاں تک جوتے پہنے


ISLAMIC BOOKS HUB

More Books Visit : www.iqbalkalmati.blogspot.com

ہے جس میں پانچوں وقت باقاعدہ نماز باجماعت ہوتی ہو۔ (بدائع)

مسئلہ: جس مسجد میں تین چار وقتوں کی باقاعدہ جماعت ہوتی ہے کسی ایک وقت جماعت نہیں ہوتی تو ایسی مسجد میں واجب اور مسنون اعتکاف درست نہیں ہوگا، صرف نفلی اعتکاف ہوسکتا ہے۔ (بدائع)

مسئلہ: مرد کے لئے ہر قسم کے اعتکاف کے واسطے مسجد کا ہونا ضروری ہے، اگر مرد گھر میں اعتکاف کرے گا تو اس کا اعتکاف درست نہ ہوگا۔ (بدائع)

## معتکف کے لئے مسجد کی حدود

مسئلہ: مسجد کی چھت مسجد ہی کے حکم میں آتی ہے اس لئے معتکف مسجد کی چھت پر آ جاسکتا ہے بشرطیکہ چھت کا زینہ مسجد کے اندر ہو، اگر زینہ مسجد کے باہر ہو تو پھر زینہ پر جانا جائز نہیں، البتہ اعتکاف میں بیٹھتے وقت اگر یہ نیت کرلی کہ میں اس زینہ کے ذریعہ مسجد کے اوپر جاؤں گا تو پھر معتکف کو اس زینے کے ذریعہ مسجد کی چھت پر جانا جائز ہے پھر اعتکاف فاسد نہ ہوگا۔ (بحر الرائق)

ISLAMIC BOOKS HUB

More Books Visit : www.iqbalkalmati.blogspot.com

ہوئے آجاتے ہیں اوران سب کی چھتیں، کوئی افتادہ پلاٹ، اسی قسم کی وہ تمام جگہیں جو مسجد کی کسی ضرورت و مصلحت کے لئے یا نمازیوں کے آرام کے لئے بنائی گئی ہوں اور اگرچہ یہ مسجد کے احاطے کے اندر ہی ہوں لیکن معتکف کے لئے یہ مسجد کے حکم میں نہیں ہوتیں۔ان سب جگہوں پر معتکف کو جانا جائز نہیں ہے۔اِلّا یہ کہ وہاں شریعت نے ضرورتاً جانے کی اجازت دی ہو جیسے وضو کرنا، پیشاب پاخانہ کرنا، غسل جنابت کے لئے چلے جانا یہ سب بقدر ضرورت جائز ہے۔(درمختار و جامع الرموز)

مسئلہ: صحن مسجد میں جو حوض بنا ہوتا ہے وہاں بھی وضو کرنے کے لئے تو جا سکتا ہے، لیکن کسی دوسرے کام مثلاً کھانا کھانے کے بعد ہاتھ دھونے کلی کرنے کے لئے کھانے کے برتن دھونے کے لئے جانا جائز نہیں، یہی حکم ہر وضو کی جگہ جانے کا ہے۔(جامع الرموز)

مسئلہ: عیدگاہ اور جنازہ گاہ میں اعتکاف کرنا درست نہیں۔(جامع الرموز)

ISLAMIC BOOKS HUB

More Books Visit : www.iqbalkalmati.blogspot.com

## اہم ہدایت

اوپر معتکف کو جن مقامات پر جانا شرعی اور طبعی ضرورت کے بغیر جائز نہیں ہے ان مقامات کو بار بار پوری توجہ سے پڑھیں، اکثر وبیشتر معتکف حضرات بے دھیانی یا مسائل سے لاعلمی کی بنا پر یہاں کبھی ہاتھ دھونے، کبھی کلی کرنے، کبھی ناک صاف کرنے، کبھی برتن دھونے اور اسی طرح کے دوسرے متفرق کاموں کے لئے چلے جاتے ہیں جس سے ان کا اعتکاف فاسد ہو جاتا ہے اور انہیں اس کا علم بھی نہیں رہتا۔ یاد رکھئے کہ شرعی اور طبعی حاجت کے بغیر ان ذکر کردہ مقامات پر چلے جانے سے خواہ وہ جانا صرف ایک منٹ کے لئے ہو اس سے اعتکاف فاسد ہو جائے گا۔

## مسجد کی دیواروں کا حکم

مسئلہ: مسجد کی وہ دیواریں جن پر مسجد کی عمارت قائم ہے مسجد ہی کے حکم میں ہوتی ہیں، لہٰذا اس دیوار میں کوئی محراب، طاقچہ، الماری یا کھڑکی بنی ہوئی ہو یا لاؤڈ اسپیکر لگا ہوا ہو تو ان مقامات پر

ISLAMIC BOOKS HUB

More Books Visit : www.iqbalkalmati.blogspot.com

معتکف حالت اعتکاف میں آ جا سکتا ہے، جائز ہے۔ (بحر الرائق)

مسئلہ: مسجد کی جو دیوار الگ بنی ہوئی ہو یا اس کے متعلق شبہ ہو کہ پتہ نہیں بانی مسجد نے اس کو مسجد میں شامل بھی کیا ہے یا نہیں یا دیوار تو نہ ہو بلکہ دوسری کوئی ایسی جگہ ہو جس کے متعلق شبہ ہو کہ معلوم نہیں یہ مسجد میں شامل ہے یا نہیں تو جب تک تحقیق نہ کرلے کہ یہ مسجد میں شامل ہے یا نہیں اس وقت تک وہاں جانا جائز نہیں۔ (امداد الفتاوی)

## معتکف کے لئے کئی منزلہ مسجد کا حکم

مسئلہ: جو مسجد کئی منزلہ ہو تو اس کی ہر منزل میں اعتکاف ہو سکتا ہے اور کسی ایک منزل میں اعتکاف کر لینے کے بعد اس کی دوسری منزل پر بھی معتکف جا سکتا ہے بشرطیکہ آنے جانے کا زینہ مسجد کے اندر ہی ہو حدود مسجد سے باہر نہ ہو۔ اگر مسجد کی حدوں سے دو چار سیڑھیاں بھی باہر ہو جاتی ہوں تو بھی جانا جائز نہیں ہے۔

مسئلہ: حاجات شرعیہ (مثلاً جمعہ کی نماز کے لئے جانا) حاجات طبعیہ (جیسے بول و براز اور غسل جنابت) کے لئے جانا جائز ہے۔

ISLAMIC BOOKS HUB

More Books Visit : www.iqbalkalmati.blogspot.com

ان کو مستثنیٰ کرنے کی ضرورت نہیں، یعنی یہ ضروری نہیں کہ اعتکاف کرتے وقت آپ نیت میں یہ بھی شرط لگائیں کہ میں جمعہ یا پیشاب پاخانے کے لئے جایا کروں گا، ان کی شریعت نے خود ہی اجازت دیدی ہے، اس لئے یہ خود بخود ہی مستثنیٰ ہو جاتے ہیں۔ (شامی و جامع الرموز)

## معتکف کو احتلام ہو جانے کا حکم

مسئلہ: معتکف کو دن یا رات میں احتلام ہو جائے تو اس سے اعتکاف میں کوئی فرق نہیں آتا معتکف کو چاہیے کہ آنکھ کھلتے ہی پہلے تیمم کرے یا تو پہلے ہی سے ایک کچی یا پکی اینٹ رکھ لی جائے ورنہ بدرجۂ مجبوری مسجد کے صحن یا دیوار پر تیمم کرے پھر غسل کا انتظام کرے۔ (بدائع)

غسل کا انتظام خود بھی کرسکتا ہے، دوسرا کوئی کردے تو یہ بھی جائز ہے، مثلاً پانی کا بھرنا، پانی ڈالنے کے لئے لوٹا یا کوئی برتن لانا اگر دوسرا کوئی انتظام کر رہا ہو تو اتنی دیر معتکف تیمم کے ساتھ مسجد میں

ISLAMIC BOOKS HUB

More Books Visit : www.iqbalkalmati.blogspot.com

رہے۔ پھر نہا کر کپڑے پہن کر مسجد میں آ جائے۔

مسئلہ: سردیوں میں احتلام ہو جائے اور ٹھنڈے پانی سے ضرر کا اندیشہ ہو تو معتکف تیمّم کر کے مسجد میں رہے اور اپنے گھر اطلاع کر دے تا کہ گرم پانی ہو جائے، اگر قرب و جوار میں کوئی گرم حمام ہو تو قریب والی دوکان پر بھی غسل کر کے آ سکتا ہے۔ اگر ہو سکے تو حمام والے کو اپنے آنے کی اطلاع کر دے اور غسل کر کے فوراً چلا جائے۔ (شامی)

مسئلہ: گرمی کی وجہ سے ٹھنڈک حاصل کرنے کے لئے غسل کرنے کے واسطے مسجد سے باہر جانا جائز نہیں۔ (امداد الفتاویٰ)

مسئلہ: غسلِ جمعہ کے لئے بھی معتکف کو مسجد سے باہر جانا جائز نہیں ہے البتہ جمعہ سے قبل ضرورت شرعیہ وطبعیہ مثلاً جمعہ پڑھنے یا پیشاب پاخانے کے لئے باہر گیا تو واپسی میں غسل جمعہ کر سکتا ہے، جلدی سے غسل سے فارغ ہو کر مسجد میں آ جائے، کیونکہ غسل جمعہ مسنون اور عبادت ہے اور ایسی صورت میں ہر عبادت ادا کی جا سکتی ہے۔ (امداد الاحکام)

ISLAMIC BOOKS HUB

More Books Visit : www.iqbalkalmati.blogspot.com

مسئلہ: معتکف کو ہر نماز کے لئے خواہ فرض ہو، واجب ہو، سنت ہو، نفل ہو، تلاوتِ قرآن مجید کرنا ہو، سجدۂ تلاوت کرنا ہو، نماز قضا کرنی ہو، ان سب کے لئے جس وقت چاہے وضو کرنے کے لئے باہر چلے جانا جائز ہے کیونکہ ان سب کے لئے وضو کرنا شرط ہے۔ البتہ جس وقت وضو کرنا شرط نہ ہو بلکہ مستحب ہو جیسے وضو پر وضو کرنا یا ذکر الٰہی کے لئے کرنا ہو تو وضو کرنے کے لئے باہر نہ جائے۔ باہر سے مراد وہ جگہ بھی ہے جہاں مسجد میں وضو کیا کرتے ہیں۔ (بحرالرائق وشامی)

مسئلہ: معتکف کا بدن یا کپڑے ناپاک ہو جائیں تو خود بھی مسجد سے باہر جا کر دھو سکتا ہے کیونکہ ناپاکی اور ناپاک چیز سے مسجد کو بچانا واجب ہے۔ (شامی)

مسئلہ: مسجد میں وضو کا پانی ختم ہو گیا ہو تو جہاں سے جلدی لا سکتا ہو وہاں جا کر پانی لا سکتا ہے اور اگر گھر جانا پڑے تو وہاں بھی جانا جائز ہے، خواہ وہیں وضو کر کے آجائے یا مسجد میں آ کر نالی پر وضو کرے درمیان میں کہیں بلا ضرورت توقف نہ کرے۔ (جامع الرموز)

.wordpress.com

ISLAMIC BOOKS HUB

More Books Visit : www.iqbalkalmati.blogspot.com

# اعتکاف مسنون کی قضا کرنے کا طریقہ

اس سلسلے میں سب سے پہلے امداد الفتاویٰ اور فتاویٰ رشیدیہ سے کچھ سوال وجواب نقل کرتا ہوں، پھر مسائل کا ذکر کروں گا۔

سوال: عشرۂ اخیرہ رمضان کے مسنون اعتکاف میں جمعہ کے لئے یا تبرید (یعنی ٹھنڈک حاصل کرنے کے لئے) غسل کرنے کی غرض سے خروج عن المسجد (مسجد سے نکلنا) مفسد اعتکاف ہے یا متمم یا جائز غیر مفسد اور خروج عن المسجد سے مراد احاطۂ مسجد ہے یا وہ حصہ ہے جو نماز کے لئے مسجد کے حکم میں ہے یا کیا؟

جواب: جس روز کا اعتکاف شروع ہوگیا ہے اس کے لئے مفسد ہے، بقیہ ایام کے لئے مُنہی اور متمِم، البتہ منذور کے لئے مجموعہ کا بھی مفسد ہے اور مسجد وہ جگہ ہے جہاں نماز پڑھی جاتی ہے نہ کہ کل احاطۂ مسجد۔ (امداد الفتاویٰ)

سوال: اگر اکیسویں روز اعتکاف کیا بعدہٗ کسی وجہ سے اعتکاف فاسد ہوگیا تو روز دوم وسوم پھر کر لینے سے اعتکاف رمضان میں شامل ہوسکتا ہے یا نہیں؟

ISLAMIC BOOKS HUB

More Books Visit : www.iqbalkalmati.blogspot.com

جواب: اعتکاف مسنونِ دہ روزہ تو اس سے فوت ہو گیا باقی جتنے دن کا اعتکاف کرے گا اس کا ثواب ملے گا۔ (فتاویٰ رشیدیہ)

مسئلہ: اعتکاف مسنون میں جس روز اعتکاف فاسد کیا ہے۔ اسی ایک دن کی قضا واجب ہوتی ہے، پھر اگر رمضان کے ابھی کچھ ایام باقی ہیں ان میں اس کی قضا کی نیت کر کے اعتکاف کرلے تو بھی درست ہے، یا عید الفطر کے بعد شش عید کے نفل روزوں کے ساتھ اس ایک روز کا اعتکاف کرلے، ورنہ جب موقع ہو ایک نفلی روزہ رکھ کر اس ایک دن کے اعتکاف کی قضا کرے۔ (رد المختار)

مسئلہ: فقہاءِ کرامؒ کی مختلف عبارات سے معلوم ہوتا ہے کہ اگر کوئی شخص عشرۂ اخیرہ کے مسنون اعتکاف کی نیت سے اعتکاف میں بیٹھ جاتا ہے، پھر وہ دو تین روز گزرنے کے بعد کسی بہت شدید مجبوری کی بناء پر یہ نیت کرتا ہے کہ آج کے دن کا اعتکاف پورا کر کے مغرب کے بعد گھر چلا جائے گا یعنی اگلے دن کے اعتکاف کی نفی کر دیتا ہے کہ اگلے دن مجھے اعتکاف نہیں کرنا ہے تو اس کا مسنون اعتکاف ختم ہو کر نفلی اعتکاف ہو جائے گا اور چلے جانے

ISLAMIC BOOKS HUB

More Books Visit : www.iqbalkalmati.blogspot.com

سے اس پر کوئی قضا لازم نہیں آئے گی کیونکہ اس نے شروع کر کے اعتکاف کو نہیں توڑا بلکہ ختم کر لیا۔ ہاں ختم کرنے کی نیت نہیں کی بلکہ غروب آفتاب کے بعد اگلے روز کا اعتکاف شروع ہو جانے کے بعد اسی رات یا دن کے درمیان میں چلا جائے گا تو اس ایک دن کا اعتکاف ٹوٹ جائے گا اور اس ایک دن کی قضا کرنی لازم ہوگی۔ (ردالمختار شامی)

## نفلی اعتکاف کا بیان

## نفلی اعتکاف کی تعریف

اعتکاف واجب ومسنون کے علاوہ جس وقت جو اعتکاف کیا جائے گا وہ نفلی ہوگا۔ (ھندیۃ)

## نفلی اعتکاف کی نیّت

نفلی اعتکاف کی نیت یوں کر لینا کافی ہے کہ "اے اللہ جتنی دیر میں اس مسجد میں رہوں گا اعتکاف کی نیّت کرتا ہوں۔" اور صرف دل

ISLAMIC BOOKS HUB

More Books Visit : www.iqbalkalmati.blogspot.com

میں ارادہ کر لینا کافی ہے، زبان سے کہنا ضروری نہیں۔ (بحر الرائق)

## نفلی اعتکاف کے مسائل

مسئلہ: نفلی اعتکاف ہر مسجد میں ہو سکتا ہے خواہ وہاں نماز باجماعت کا انتظام ہو یا نہ ہو۔ (بحر الرائق)

مسئلہ: نفلی اعتکاف کی کوئی مقدار مقرر نہیں، ایک منٹ کا بھی ہو سکتا ہے بلکہ مسجد کی اگلی صف سے چلتے وقت نیت کر لینے سے دروازے تک آنے کا یا ایک دروازے سے گزر کر دوسرے دروازے سے نکلنے تک بھی اعتکاف ہو سکتا ہے۔ (کنز الدقائق)

ISLAMIC BOOKS HUB

## ایک نصیحت

.wordpress.com

یہ اللہ تعالیٰ کی کیسی رحمت ہے کہ جب بھی مسجد میں جانا ہو، نماز کا وقت ہو یا نہ ہو، رمضان شریف کا مہینہ ہو یا کوئی دوسرا مہینہ، نفلی اعتکاف کی نیت کر لیا کریں، تو دوسری نیتوں کے ساتھ اعتکاف کا بھی ثواب مل جایا کرے گا۔ مؤمن تو نیکیوں کا بڑا حریص ہوتا ہے اس لئے اس کی عادت ڈالنی چاہئے۔



ISLAMIC BOOKS HUB

More Books Visit : www.iqbalkalmati.blogspot.com

مسئلہ: نفلی اعتکاف کے لئے روزے سے ہونا بھی ضروری نہیں، روزے بلا روزے سب طرح ہوسکتا ہے۔ (بحر الرائق)

مسئلہ: کسی شخص نے نفلی اعتکاف کا کوئی وقت مقرر کرلیا مثلاً ایک دن، دو دن، تین دن، ایک رات، ایک دن، ایک گھنٹہ، دو گھنٹے تو بہتر یہی ہے کہ اس کو پورا کرے، لیکن اگر درمیان میں سے اٹھ کر چلا جائے تو یہ اعتکاف ختم ہو جائے گا، اس کو اعتکاف توڑنا نہیں کہیں گے اور بقیہ اعتکاف کی قضا بھی واجب نہیں، جتنا اعتکاف کرلیا اتنا ثواب پالیا۔ (بدائع)

مسئلہ: کسی صاحب علم کو یہ اِشکال ہو کہ نفل شروع کردینے سے اس کا پورا کرنا واجب ہو جاتا ہے تو اس بارے میں فقہاء کرام نے یہ فرمایا ہے کہ جتنا وقت اعتکاف میں آ گیا وہی واجب ہوا تھا اور جو باقی ہے اس میں اعتکاف شروع ہی نہیں ہوا لہٰذا وہ واجب بھی نہیں ہوا اور اس کی قضا بھی نہیں ہے۔ (شامی)

مسئلہ: مسجد میں داخل ہوتے وقت نفلی اعتکاف کی نیت کرنا یاد

ISLAMIC BOOKS HUB

More Books Visit : www.iqbalkalmati.blogspot.com

نہ رہا تو بعد میں جب یاد آ جائے اس وقت نیت کر سکتا ہے۔ خلاصہ یہ کہ مسجد سے باہر ہونے سے پہلے پہلے جب یاد آ جائے نیت کر لے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ ثواب مل جائے گا۔ (مراقی الفلاح)

مسئلہ: نفلی اعتکاف میں بار بار اٹھ کر چلے آنا اور پھر آ جانا سب جائز ہے۔ (عالمگیری)

## نفلی اعتکاف کے قضا کرنے کا طریقہ

مسئلہ: نفلی اعتکاف توڑ دینے سے اس کی قضا لازم نہیں ہوتی بلکہ وہ ختم ہو جاتا ہے، لیکن اس کا کوئی وقت متعین کر لینے کے بعد حتی الامکان اس کو پورا کرنے کی کوشش کرنی چاہیے۔ (درمختار)

مسئلہ: نفلی اعتکاف کو بلا کسی عذر کے بھی توڑ دے تو اس کی قضا لازم نہیں ہوتی، کیونکہ وہ ختم ہو جاتا ہے۔ (عالمگیری)

ISLAMIC BOOKS HUB

More Books Visit : www.iqbalkalmati.blogspot.com

# عورتوں کے مسائلِ اعتکاف

مسئلہ: عورت جب عشرۂ اخیرہ رمضان المبارک کا مسنون اعتکاف کرنا چاہے تو رمضان شریف کی بیسویں تاریخ کو سورج غروب ہونے سے پہلے اعتکاف کی نیت سے اس جگہ پر آجائے جہاں وہ ہمیشہ نماز پڑھا کرتی ہے۔ اور جب عید کا چاند ثابت ہوجائے، اس جگہ سے باہر آجائے۔ باقی اعتکاف کی حالت میں دن رات اسی اعتکاف کی مقررہ جگہ میں رہے وہیں کھائے پیئے، وہیں سوئے۔ صرف وضو کرنے اور پیشاب پاخانے کے لئے (یا احتلام ہوجائے تو غسل کرنے کے لئے) باہر آسکتی ہے۔ (ھندیة)

مسئلہ: گھر میں کوئی جگہ پہلے ہی سے مقرر کی ہوئی ہے مثلاً وہاں نماز کے لئے چوکی، پڑا یا چٹائی وغیرہ ڈالی ہوئی ہے یا یہ چیزیں ہر وقت نہیں بچھی رہتیں تو مضائقہ نہیں البتہ اکثر و بیشتر ایسی جگہ مصلّٰی بچھا کر نماز پڑھنے کی عادت ہے تو یہ نماز پڑھنے کی جگہ عورت کے لئے بمنزلہ مسجد کے ہے۔ (ھندیة)

ISLAMIC BOOKS HUB

More Books Visit : www.iqbalkalmati.blogspot.com

اور اگر پہلے سے کوئی نماز کے لئے جگہ مقرر نہیں کی ہوئی ہے بلکہ کبھی کسی جگہ کبھی کسی جگہ نماز پڑھا کرتی ہے تو اعتکاف میں بیٹھنے سے پہلے کوئی جگہ آئندہ نماز پڑھنے کے لئے مقرر کر لینا ضروری ہے، نماز کے لئے جگہ مقرر کرنے کے بعد وہاں اعتکاف کی نیت سے بیٹھے، اب یہ جگہ اس کے لئے ایسی ہوگئی جیسے مرد کے لئے مسجد ہوتی ہے جس طرح مرد کا مسجد سے باہر چلے جانے سے اعتکاف ٹوٹ جاتا ہے، اسی طرح عورت کا اس مخصوص اعتکاف کی جگہ سے بلا عذر باہر آجانے سے اعتکاف ٹوٹ جائے گا۔ (هندية)

مسئلہ: جب عورت اپنی اعتکاف گاہ میں اعتکاف کی نیت سے داخل ہو جائے تو اب اس جگہ کو چھوڑ کر کسی دوسری جگہ منتقل ہونا جائز نہیں، اگر ایسا کیا تو اعتکاف قائم نہ رہے گا، خواہ دوسری جگہ جہاں منتقل ہوئی ہے اسی مکان کے اندر ہو جس میں اعتکاف گاہ ہے خواہ اس کمرہ کے علاوہ کسی دوسرے کمرے میں ہو۔ (هندية)

مسئلہ: اعتکاف میں بیٹھنے سے پہلے کوئی جگہ نماز پڑھنے کے لئے مقرر نہیں ہے۔ اور نہ اعتکاف میں داخل ہونے سے پہلے



ISLAMIC BOOKS HUB

More Books Visit : www.iqbalkalmati.blogspot.com

متعین کی، بلکہ جہاں دل چاہا اعتکاف کے لئے بیٹھ گئی تو یہ اعتکاف صحیح نہ ہوگا۔ (شامیہ)

مسئلہ: عورت نے نماز پڑھنے کے لئے جگہ تو مخصوص کر رکھی ہے لیکن اعتکاف اس جگہ نہیں کیا بلکہ کسی سہولت وغیرہ کی غرض سے کسی دوسری جگہ بیٹھ گئی تو یہ اعتکاف بھی درست نہ ہوگا یہ ایسا ہی ہوا کہ مرد اپنی سہولت کی خاطر مسجد چھوڑ کر مسجد کے علاوہ کسی اور جگہ اعتکاف کرے تو جس طرح مرد کا اعتکاف نہ ہوا اسی طرح عورت کا بھی اعتکاف درست نہ ہوگا۔ (شرح نقایہ)

مسئلہ: ہاں عورت کو اپنی نماز کی جگہ تبدیل کر لینے کا اختیار ہے۔ ایک جگہ چھوڑ کر دوسری جگہ مقرر کر سکتی ہے۔ جیسے سردیوں میں ایک جگہ ہوتی ہے گرمیوں میں دوسری جگہ ہوتی ہے۔ لہٰذا اگر اعتکاف میں بیٹھنے سے پہلے جہاں اعتکاف کرنا چاہتی ہے یہ نیت کرلے کہ آئندہ نماز اسی جگہ پڑھا کروں گی تو اس نیت کر لینے کے بعد وہاں اعتکاف میں بیٹھنا درست ہو جائے گا۔ (عالمگیری)

مسئلہ: اعتکاف کے باب میں جس جگہ بھی لفظ بیت آیا ہے

ISLAMIC BOOKS HUB

More Books Visit : www.iqbalkalmati.blogspot.com

فقہاء شارحین اس کی تشریح مسجد البیت سے کرتے ہیں (جس کے معنی گھر کی مسجد کے ہیں) اس لفظ مسجد البیت سے معلوم ہوتا ہے کہ اعتکاف کے لئے نماز گھر یا بڑا کمرہ پورا مقرر کر لینا درست نہیں بلکہ گھر میں جہاں عورت نے نماز پڑھنے کے لئے جگہ مقرر کی ہوئی ہے وہی اعتکاف کی جگہ ہے البتہ کوئی چھوٹا کمرہ نماز کے لئے مخصوص کر رکھا ہو وہ اعتکاف گاہ ہو سکتا ہے جب نماز پڑھنے کی جگہ میں عورت اعتکاف کے لئے بیٹھنے لگے تو مصلّٰی کی جگہ کے برابر میں اتنی جگہ اور گھیر لے کہ آرام کے ساتھ اٹھے بیٹھے اور لیٹ سکے خواہ کوئی چٹائی یا کوئی فرش دری بچھالے یا نشانی مقرر کر لے۔ حد قائم کر لینے کے بعد پھر وہاں سے باہر نہ جائے اگر اس مسجد البیت کی حد سے بلا عذر معتبر باہر چلی جائے گی تو واجب اور مسنون اعتکاف ٹوٹ جائے گا اور نفلی اعتکاف ختم ہو جائے گا۔ (بحر الرائق)

مسئلہ: عورت کو محلے کی مسجد یا جامع مسجد میں اعتکاف کرنا مکروہ تنزیہی ہے۔ یعنی خلاف اولیٰ ہے۔ (در مختار)

مسئلہ: فقہاء کرام نے عورتوں کو مساجد میں نماز پڑھنے سے روک

ISLAMIC BOOKS HUB

More Books Visit : www.iqbalkalmati.blogspot.com

دیا ہے اس لئے اعتکاف کرنے سے بدرجۂ اولیٰ روک دینا چاہیے۔

عورتیں اپنے گھروں میں اعتکاف کریں۔ (حاشیہ مراقی الفلاح)

مسئلہ: عورت کو اپنے خاوند سے اجازت لے کر اعتکاف کرنا چاہیے اسی طرح غلام کو اپنے آقا سے اجازت لینا ضروری ہے۔ (عالمگیری)

مسئلہ: مرد کو چونکہ اپنی بیوی سے استمتاع کا حق حاصل ہے استمتاع ہر قسم کے جائز نفع اٹھانے کو کہتے ہیں) اس لئے خاوند اپنی بیوی کو اعتکاف کرنے سے منع بھی کرسکتا ہے۔ اسی طرح آقا اپنے غلام کو بھی روک سکتا ہے۔ (بدائع)

مسئلہ: خاوند باوجود ممانعت کے حالتِ اعتکاف میں ہمبستری کرلے تو بیوی کا اعتکاف ٹوٹ جائے گا اور خاوند گنہگار ہوگا۔ (ردالمختار)

مسئلہ: عورت نے اپنے گھر کے علاوہ کسی دوسرے گھر میں اعتکاف کیا ہوا تھا اسی اثناء میں خاوند نے اس کو طلاق دیدی تو وہ اپنی عدت پوری کرنے کے لئے اپنے گھر آسکتی ہے اس کا یہ اعتکاف نہ ٹوٹے گا، بقیہ اعتکاف اپنے گھر آکر پورا کرے۔ (عالمگیری)

مسئلہ: عورت کو حیض یا نفاس کی حالت میں اعتکاف کے لئے

ISLAMIC BOOKS HUB

More Books Visit : www.iqbalkalmati.blogspot.com

بیٹھنا درست نہیں۔ اسی طرح اگر اثناءِ اعتکاف میں حیض یا نفاس آجائے تو اعتکاف میں سے اٹھ جانا چاہیے۔ (بدائع)

مسئلہ: پھر یہ دیکھے کہ جس اعتکاف کے دوران حیض آیا ہے وہ واجب تھا تو غسلِ طہارت کرتے ہی فوراً اعتکاف میں بیٹھ جانا چاہیے اور جتنے دن کا اعتکاف حیض آنے کی وجہ سے چھوٹ گیا ہے ان ایام سمیت اور جو باقی دن رہ گئے تھے پورے کرے دوبارہ نئے سرے سے اعتکاف کرنے کی ضرورت نہیں۔ لیکن اگر غسل طہارت کے فوراً بعد اعتکاف میں نہ بیٹھے گی تو تاخیر کردینے کی وجہ سے نئے سرے سے پھر دوبارہ اعتکاف کرنا ہوگا۔ یہ بات بھی خیال میں رکھیں کہ یہ مسئلہ نذر معین کا ہے، نذر غیر معین کا مسئلہ وہ ہے جو اس مسئلہ کے بعد ہے۔ (بدائع)

مسئلہ: اگر صورتِ مذکورہ بالا نذر غیر معین میں پیش آجائے تو ہر حال میں نئے سرے سے اعتکاف کرنا ضروری ہے اور یہ دونوں مسئلے اعتکاف واجب کے لئے ہیں۔ (بدائع)

مسئلہ: اگر اعتکاف مسنون (عشرۂ اخیرہ رمضان المبارک)

ISLAMIC BOOKS HUB

More Books Visit : www.iqbalkalmati.blogspot.com

کے درمیان میں حیض آجائے، تو یہ اعتکاف ختم ہوجائے گا جتنا اعتکاف کرلیا ہے وہ ہوگیا ہے بقیہ اعتکاف کرنا واجب نہیں پاک ہونے کے بعد خاص اسی ایک دن کی قضا ضروری ہے جس دن یہ حیض شروع ہوا تھا۔ (بدائع)

اگر حیض کے ایام گزر جانے کے بعد ابھی ماہ رمضان شریف ختم نہیں ہوا تو رمضان المبارک ہی میں ایک دن کا اعتکاف کر کے قضا کر لے ورنہ رمضان شریف کے بعد جب ان چھوٹے ہوئے روزوں کی قضا کرے ان میں ایک دن کے ساتھ اس اعتکاف کی بھی قضا کر لے ورنہ ایک نفلی روزہ رکھ کر قضا کرنا ہوگا۔ (بدائع)

مسئلہ: اگر نفلی اعتکاف کے درمیان حیض آجائے تو وہ ختم ہو جاتا ہے جس دن ایسا ہوا اس دن کی بھی قضا واجب نہیں۔ (بدائع)

بقیہ مسائل، اعتکاف کے فاسد ہونے یا نہ ہونے کے وہی ہیں جو مفسدات اعتکاف میں گزرے ہیں جن باتوں سے مرد کا اعتکاف ٹوٹتا ہے۔ عورت کا بھی ٹوٹ جاتا ہے۔

مسئلہ: حدیث شریف میں آیا ہے جناب رسول مقبول صلی اللہ

ISLAMIC BOOKS HUB

More Books Visit : www.iqbalkalmati.blogspot.com

علیہ وسلم نے ایک مرتبہ ترکی قبہ میں اعتکاف فرمایا اور اعتکاف گاہ میں سے لوگوں کو اپنی طرف متوجہ فرمایا پھر کچھ باتیں ارشاد فرمائیں۔

اس حدیث سے یہ مسئلہ معلوم ہوا کہ عورت اپنے اعتکاف میں رہتے ہوئے گھریلو ضروریات کی باتیں گھر والوں سے کرسکتی ہے۔ کوئی کام کروانا ہو یا کھانے پینے کی چیز منگانی ہو، نصیحت کرنی ہو تو وہیں بیٹھے بیٹھے ایسی ضروری باتیں کرسکتی ہے۔ (جمع الفوائد)

مسئلہ: عورت اپنے گھر میں جو (مسجد البیت) نماز پڑھنے کی جگہ مقرر کرلیتی ہے اس پر مسجد کے جملہ احکام جاری نہیں ہوتے بلکہ اعتکاف کے فاسد ہونے یا نہ ہونے کا اس جگہ سے حکم متعلق ہے ورنہ اعتکاف و نماز کے اوقات کے علاوہ وہ وہاں حالت حیض میں آجاسکتی ہے وہاں کام دھندا بھی کرسکتی ہے۔ چونکہ وہ نماز پڑھنے کی جگہ ہے، اس لئے اس کو ناپاک نہ ہونے دے، اگر ہوجائے تو پاک کرلے نیز اس متعینہ جگہ میں عورت کو نماز پڑھنے کا اتنا ہی ثواب ملتا ہے جتنا مرد کو مسجد میں جماعت کے ساتھ ثواب ملتا ہے بلکہ حدیث میں تو افضل یا بہتر کا لفظ آیا ہے وہ حدیث یہ ہے۔

ISLAMIC BOOKS HUB

More Books Visit : www.iqbalkalmati.blogspot.com

"حضرت ابو حُمَیدساعِدی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی اہلیہ محترمہ حضرت اُمّ سعید رضی اللہ تعالیٰ عنہا روایت بیان کرتی ہیں کہ وہ سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہوئیں اور عرض کیا اے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم میں آپ کے پیچھے (مسجد نبوی) میں نماز پڑھنے کو محبوب رکھتی ہوں (کیا پڑھ لیا کروں؟) آپ صلّی اللہ علیہ وسلّم نے ارشاد فرمایا ہاں میں بھی جانتا ہوں کہ تیری دلی تمنا یہی ہے، لیکن میں یہ کہتا ہوں کہ تیرا کوٹھڑی کے اندر نماز پڑھنا محلے کی مسجد میں نماز پڑھنے سے افضل ہے۔ حدیث کے راوی کہتے ہیں کہ اس ارشاد کو سن کر حضرت اُمّ حُمَید رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے لئے ان کے گھر کے اندر سب سے اندرونی حصے میں نماز پڑھنے کی جگہ بنادی گئی تھی اور تمام عمر وہ اسی جگہ نماز پڑھتی رہیں حتیٰ کہ اللہ تعالیٰ سے جاملیں۔

محدث ابن خزیمہؒ نے اس حدیث شریف پر بھی باب لکھا ہے کہ عورت کے لئے گھر کے اندرونی حصہ میں نماز پڑھنا دالان میں نماز پڑھنے سے بہتر ہے اور دالان میں نماز پڑھنا مسجد محلہ سے اور

ISLAMIC BOOKS HUB

More Books Visit : www.iqbalkalmati.blogspot.com

مسجد محلہ میں مسجد نبوی سے بہتر ہے۔ (الترغیب والترہیب)

ف: ذرا غور فرمائیں مسجد نبوی میں مرد کو پچاس ہزار نمازوں کا ثواب ملتا ہے، پھر جماعت کا کتنا اور سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے کتنی فضیلت در فضیلت ہے۔ لیکن عورت کو آپ کے پیچھے نماز پڑھنے کے بجائے اپنے گھر میں نماز پڑھنا اس سے بھی بہتر ہے بہتری کا یہی مطلب ہوگا کہ اس کو بھی اتنا ہی ثواب عطا ہوگا۔

دوسری ایک روایت حضرت بی بی ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے مروی ہے، حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا عورتوں کے لئے بہترین مسجد ان کے گھروں کا اندرونی حصہ ہے۔

قال الحاکم صحیح الاسناد (الترغیب والترہیب)



ISLAMIC BOOKS HUB

More Books Visit : www.iqbalkalmati.blogspot.com

# اعتکاف میں استثناء کا حکم

کیا فرماتے ہیں علماء کرام و مفتیانِ عظام ذیل کے مسئلہ میں:

ایک حافظ صاحب ایک مسجد میں اعتکاف کے لئے بیٹھے ہوئے ہیں لیکن انہیں قرآن مجید سننے کے لئے قریب کی دوسری مسجد میں جانا پڑتا ہے آیا شریعت کی رو سے انہیں جانے کی اجازت ہے یا نہیں؟

فتاویٰ دارالعلوم دیوبند کے حوالہ سے معلوم ہوتا ہے کہ انہیں یعنی معتکف حافظ صاحب کو ایسا کرنے کی اجازت ہے۔ نیز فتاویٰ عالمگیری کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ علم کی مجلسوں میں معتکف شخص شرکت کرسکتا ہے بہرحال ان حوالہ جات سے معلوم ہوتا ہے کہ معتکف حافظ، قرآن مجید سننے کے لئے دوسری مسجد میں جاسکتا ہے لیکن ہمارے علاقے کے ایک عالم صاحب فرماتے ہیں کہ معتکف حافظ صاحب کو دوسری جگہ مسجد میں قرآن پاک سننے کے لئے جانے کی اجازت نہیں آیا یہ مسئلہ کہاں تک درست ہے؟

برائے مہربانی اس مسئلہ کی وضاحت دلائل کی روشنی میں کریں

ISLAMIC BOOKS HUB

More Books Visit : www.iqbalkalmati.blogspot.com

اور ساتھ فقہی کتابوں کا حوالہ بھی ہو۔

المستفتی

مولانا عبدالصبور مدنی

مُدرّس مدنی مسجد جامعہ عربیّہ امینیہ، سرائے عالمگیر ضلع گجرات

## الجواب حَامِدًا وَ مُصَلّیًا

سائل نے سوال میں عالمگیری کے حوالہ سے جس جزئیہ کا ذکر کیا ہے اور اس سے اپنے مسئلہ کے لئے استدلال کیا ہے، یہ درست نہیں۔ کیونکہ عالمگیری کے حوالہ کا تعلق اس اعتکافِ منذور سے ہے جس میں کسی نے نذر مانتے وقت کسی مجلسِ علم میں حاضر ہونے یا جنازہ پڑھنے کے لئے مسجد سے نکلنے کا استثناء کیا ہو۔ لیکن جہاں تک رمضان کے عشرۂ اخیرہ میں اعتکافِ مسنون کا تعلق ہے تو اس میں ان کاموں کو مستثنیٰ کرنے کی صورت میں ان کاموں کے لئے مسجد سے باہر نکلنے کے جواز کی کتبِ فقہیہ میں کوئی تصریح نہیں ملتی۔ اس لئے اگر کوئی اعتکافِ مسنون میں اس قسم کا استثناء کرے تو وہ اعتکافِ مسنون نہیں رہے گا نفل ہو جائے گا۔

ISLAMIC BOOKS HUB

More Books Visit : www.iqbalkalmati.blogspot.com

لہٰذا صورتِ مسؤلہ میں اگر کسی نے رمضان کے اعتکافِ مسنون میں دوسری جگہ قرآنِ پاک سننے کے لئے جانے کا التزام کیا ہے تو جانے کے دن سے اس کا اعتکافِ مسنون ٹوٹ گیا جس کی تلافی کی صورت یہ ہے کہ جس دن اعتکاف ٹوٹا ہے، صرف اسی دن کے اعتکافِ مسنون کی قضا نفلی روزے کے ساتھ کرلے۔

مذکورہ بالا تحقیق کے لئے حوالۂ ذیل ملاحظہ فرمائیں:۔

(۱) حضرت مولانا ظفر احمد عثمانی نور اللہ مرقدہ اپنی تفسیر احکام القرآن ۱/۲۷۳ پر لکھتے ہیں:

وفی الدر المختار عن التاتارخانیة عن الحجة لو شرط وقت النذر ان یخرج لعیادة المریض وصلاة الجنازة وحضور مجلس علم جاز ذلك۔ والحاصل ان ما یغلب وقوعه یصیر مستثنیً حکمًا وان لم یشرطه وما لا فلا الا اذا شرطه انتهی (شامی) قلت وهذا محمول علی ما رواه عاصم بن حمزة بن علی قال: اذا اعتکف الرجل فلیشهد الجمعة والیعد المریض ولیحضر

ISLAMIC BOOKS HUB

More Books Visit : www.iqbalkalmati.blogspot.com

برکاتہم رسالہ احکامِ اعتکاف میں صفحہ ۶۶ پر تحریر فرماتے ہیں:
پہلی بات تو یہ ہے کہ یہ مسئلہ اعتکاف منذور کے بارے میں درست ہے کہ نذر کے وقت ان اشیاء کا استثناء معتبر ہوتا ہے۔ جہاں تک احقر نے تلاش کیا استثناء کا جزئیہ صرف فتاویٰ عالمگیری میں ملتا ہے کسی اور کتاب متداول میں موجود نہیں فتاویٰ عالمگیریہ کی عبارت میں وقت النذر کا لفظ بتا رہا ہے کہ مراد اعتکافِ منذور ہے۔ نیز آگے دو تین مسائل بیان کرنے کے بعد لکھا ہے وھٰذا اکلہ فی الاعتکاف الواجب، اما فی السنن فلا بأس بأن یخرج بعذر وغیرہ) اس سے معلوم ہوتا ہے کہ مذکورہ مسئلہ اعتکاف واجب سے متعلق ہے اور اعتکافِ مسنون کا حکم یہاں بیان نہیں کیا گیا۔

اور چونکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے اس قسم کا کوئی استثناء ثابت نہیں ہے اس لئے اعتکافِ مسنون میں استثناء کی صحت کے لئے دلیل مستقل چاہئے جو کہ مفقود ہے لہٰذا اعتکاف کو علی وجہ المسنون ادا کرنے کے لئے استثناء کی گنجائش معلوم نہیں ہوتی۔ ظاہر یہ ہے کہ

ISLAMIC BOOKS HUB

More Books Visit : www.iqbalkalmati.blogspot.com

اگر کوئی شخص اعتکافِ مسنون شروع کرتے وقت یہ نیت کرے تو پھر اس کا اعتکاف مسنون نہیں رہے گا بلکہ نفل بن جائے گا اور جتنی دیر مسجد سے باہر رہے گا اتنی دیر اعتکاف شمار نہیں ہوگا۔ واللہ اعلم

ابوبکر احسان عفی عنہ
دارالافتاء دارالعُلوم کراچی
۱۴۱۹/۱۱/۳ھ

الجواب صحیح
اصغر علی ربانی
دارالافتاء دارالعُلوم کراچی
۱۴۱۹/۱۱/۴ھ

الجواب صحیح
بندہ عبدالرؤف سکھروی
دارالافتاء دارالعُلوم کراچی،
۲، ذوالقعدہ ۱۴۱۹ھ

الجواب صحیح
بندہ محمود اشرف غفراللہ لہٗ
۱۴۱۹/۱۱/۴ھ

وصلى الله على النبي الكريم محمد وآله وأصحابه أجمعين

ISLAMIC BOOKS HUB

More Books Visit : www.iqbalkalmati.blogspot.com

# معتکف کے لئے مختصر دستور العمل

معتکف کو درج ذیل دستور العمل کی پابندی کرنی چاہیے، کیونکہ وہ دربار خداوندی میں اسی مقصد کے لئے حاضر ہوا ہے، اس کا ایک ایک لمحہ نہایت قیمتی ہے۔

(۱) مغرب کی نماز کے بعد کم از کم چھ رکعات نفل اور زیادہ سے زیادہ بیس رکعات نفل اوابین ادا کریں، پھر آیۃ الکرسی اور چاروں قل پڑھ کر بدن پر دم کرلیں، اس کے بعد مختصر طعام اور مختصر آرام کریں پھر نماز عشاء کی تیاری اور صف اول اور تکبیر اولیٰ کا اہتمام کریں۔

(۲) عشاء کی نماز اور تراویح سے فارغ ہو کر علم دین حاصل کرنے اور اس پر عمل کرنے کی نیت سے کسی مستند اور معتبر دینی کتاب کا مطالعہ کریں یا کسی مستند و معتبر عالم دین کے درس میں شرکت کریں اگر ایسا درس ہوتا ہو، نیز شب قدر میں مطالعہ سے فارغ ہو کر جب تک طبیعت میں بشاشت رہے ذکر و تلاوت اور نوافل میں مشغول رہیں اور جب سونے کو دل چاہے تو پوری طرح

ISLAMIC BOOKS HUB

More Books Visit : www.iqbalkalmati.blogspot.com

سنت کے مطابق قبلہ رو ہو کر (اگر ممکن ہو) سو جائیں۔

(۳) صبح صادق ہونے سے دو گھنٹہ پہلے خواب غفلت سے بیدار ہو جائیں، طبعی ضروریات سے فارغ ہو کر سنت کے مطابق وضو کر لیں اور تحیۃ المسجد، تحیۃ الوضوء اور تہجد کی نفلیں ادا کریں اور نوافل سے فارغ ہو کر کچھ دیر خاموشی سے ذکر و تسبیح میں مشغول رہیں، پھر خاموشی سے خوب رو رو کر اپنے جملہ مقاصد حسنہ اور فلاح دارین کی دعا مانگیں۔

(۴) صبح صادق سے کوئی پون گھنٹہ پہلے سحری کھائیں اور سحری سے فارغ ہو کر نماز فجر کی تیاری کریں صف اول اور تکبیر اولیٰ کا خیال رکھیں۔ جب تک نماز کے انتظار میں رہیں استغفار کرتے رہیں۔

(۵) نماز فجر سے فارغ ہو کر آیۃ الکرسی اور چاروں قل پڑھ کر پورے جسم پر دم کریں اور سُبْحَانَ اللّٰہِ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ اَللّٰہُ اَکْبَر اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ اور درود شریف کی ایک ایک تسبیح پڑھیں۔

(۶) اشراق کے وقت کم از کم دو اور زیادہ سے زیادہ آٹھ رکعات نفل اشراق ادا کریں، پھر آرام کریں اور چاشت کے وقت

ISLAMIC BOOKS HUB

More Books Visit : www.iqbalkalmati.blogspot.com

بیدار ہو کر کم از کم دو رکعت اور زیادہ سے زیادہ بارہ رکعات نفل چاشت کی ادا کریں اور جتنا ہو سکے صحیح تلفظ کے ساتھ کلام پاک کی تلاوت کریں۔

(۷) جب زوال ہو جائے تو چار رکعت نفل سنن زوال ادا کریں اور نماز ظہر کے انتظار میں صف اول میں بیٹھیں اور تکبیر اولیٰ کا اہتمام کریں، ظہر کی نماز سے فارغ ہو کر صلوٰۃ التسبیح پڑھیں اور تلاوت کریں پھر اگر کچھ تھکن محسوس ہو تو کچھ دیر آرام کر لیں۔

(۸) نماز عصر سے کوئی آدھ گھنٹہ پہلے بیدار ہو جائیں، وضو کر کے تحیۃ الوضو اور دیگر نوافل پڑھ کر نماز عصر کا انتظار کریں اور اس سے فارغ ہو کر مختصر تلاوت کریں پھر وہ تسبیحات ادا کریں جن کا ذکر نمبر ۵ میں گزرا، پھر ہمہ تن دعا میں مشغول رہیں یہ وقت نہایت گرانقدر ہے، اس کو افطاری کی تیاری میں ضائع نہ ہونے دیں۔

(۹) جو باتیں حالت اعتکاف میں مکروہ اور منع ہیں ان سے مکمل طور پر اجتناب کریں، جن کی تفصیل اعتکاف کے مکروہات میں گزر چکی ہے

ISLAMIC BOOKS HUB

More Books Visit : www.iqbalkalmati.blogspot.com

اس کا دوبارہ غور سے مطالعہ کرلیں۔

(۱۰) معتکف پر لازم ہے کہ صفِ اول میں خود آکر بیٹھے، خود کہیں اور ہو اور تولیہ اور چادر وغیرہ سے جگہ روکے رکھے، ایسا نہ کرے، اور اپنے ہر قول وفعل، نشست وبرخاست اور طرزِ عمل سے دوسرے معتکفین اور نمازیوں کو تکلیف پہنچنے سے بچانے کا بے حد اہتمام رکھے، اپنی صفائی کا بھی خاص خیال رکھے اور مسجد کی صفائی کا بھی بہت اہتمام رکھے، اپنی اور دیگر احباب و متعلقین کی عفو و مغفرت کی بھرپور کوشش کرے۔

امیدوارِ رحمت رہے، مایوسی کو ہرگز راہ نہ دے۔

وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى صَفْوَةِ الْبَرِيَّةِ
مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ ط



ISLAMIC BOOKS HUB

